والصدقة تطفیٔ الخطیئة کمایطفیٔ الماء النار صدقہ کا نفع چونکہ عام ہے اور روپیہ کا خرچ کرنا بنسبت جان خرچ کرنے کے سہل ہے اس لئے اس کو پانی سے جس کا نفع عام ہے اور اکثر قیمت اس کی ارزاں ہوتی ہے تشبیہ دی گئی۔ واللہ اعلم

عموماً احادیث میں بعض اعمال پر جنت کا وعدہ اور بعض پر آگ کی وعید آتی ہے جن میں کوئی شرط وقید نہیں ہوتی ہے اس لئے بعض علماء اس کے ساتھ دوام واصرار کی قید یا انکار کی شرط لگاتے ہیں جبکہ بعض علماء تاویل کرتے ہیں مگر زیادہ صحیح بات یہ ہے کہ یہ خاصیات مفرد ہوتی ہیں مگر محشر میں فیصلہ تمام اعمال کے مجموعہ پر ہوگا جیسے کہ اطباء مفردات اشیاء کی خاصیات بیان کرتے ہیں مثلاً سنکیا قاتل ہے مگر جب اسے دوسری شیٔ سے ملاتے ہیں تو اس کی حدت کم یا ختم ہوجاتی ہے اور اس کا اثر تبدیل ہوجاتا ہے۔ تدبر وتشکر

سحت سحت دراصل حلق واستیصال کو کہتے ہیں چونکہ مال حرام برکت اور دین کا صفایا کرتا ہے اس لئے اسے سحت کہا جاتا ہے رشوت کو بھی سحت اس لئے کہتے ہیں اس میں دین کے استیصال کے ساتھ معاشرے کی بھی تباہی و بربادی ہوجاتی ہے۔

## باب منه

### رجال:۔

موسیٰ بن عبدالرحمٰن الکوفی ثقۃ من کبار الحادیۃ عشر۔

سلیم بن عامر ثقۃ من الثالثۃ صحیح یہ ہے کہ یہ صحابی نہیں ہیں۔ ☆

### تشریح:۔

قال العینی فی عمدة القاری قوله: واولی الامر منکم فی تفسیره احدعشرقولاً الاول الامراء قاله ابن عباس وابوهريرة وابن زيد والسدی' والثانی ابوبکر وعمر رضی اللّٰه عنهما' الثالث جميع الصحابة قاله مجاهد الرابع الخلفاء

الاربعة قاله ابوبكر الوراق فيماقاله الثعلبى الخامس المهاجرون والانصار قاله عطاء السادس الصحابة والتابعون السابع ارباب العقل الذين يسوسون امر الناس قاله ابن كيسان الثامن العلماء والفقهاء قاله جابر بن عبدالله والحسن وابو العالية التاسع امراء السرايا قاله ميمون بن مهران ومقابل والكلبى العاشر اهل العلم والقرآن قاله مجاهد واختاره مالك الحادى عشر فى كل من ولى امر شئ وهو الصحيح واليه مال البخارى بقوله ذوى الامر۔

(کذا فی التحفۃ عن العمدۃ۔ اسی طرح تفصیل کے لئے رجوع فرمایئے فتح الباری ص:۲۵۴ ج:۸)

## آخر ابواب الصلوٰة